# ہومیوپیتھک طبی جواہر ریزے

## نکات، اصول، وضوابطِ زندگی

از تجربات

ڈاکٹر سید حبیب احمد زیدی ہومیو

کراچی

ولی محمد

بک نمبر 33

# ہومیوپیتھک طبی جواہر ریزے

نکات، اصول و ضوابطِ زندگی

از تجربات

ڈاکٹر سیّد حبیب احمد زیدی ہومیوپیتھ

کراچی

ڈاکٹر ایس. ایم ظہیر
ڈیرہ اسماعیل خان

(۱) دافع سمیات یعنی بدن میں اصلاح پیدا کرنے والی ادویات میں سے بہت کم ایسی دوائیں ہیں جنہیں بار بار استعمال کرنے میں خطرہ کا اندیشہ نہ ہو البتہ سلفر، ہپر سلف، کلکیریا، کارب اور سیپا پر اس اصول کا اطلاق نہیں ہوتا یعنی حالات کے مطابق انہیں دہرایا جاسکتا

(۲) جب منتخب شدہ دوا بے اثر ثابت ہو تو سلفر۔ کلکیریا کارب۔ سیفلنیم۔ ٹیوبر کلنیم اور کاربو ویج اپنا رد عمل ضرور ظاہر کرتی ہیں۔

حاد امراض میں جب کوئی دوا کام نہ کرے تو سلفر ہی ایک ایسی دوا ہے جو جمود کو ختم کر سکتی ہے۔

(۳) ایسے عوارض جن میں مرض اپنی مخصوص صورت سے ہٹ کر لاعلاج صورت اختیار کرے اور شدید عصبی کمزوری کی علامات پیدا ہو جائیں تو موسکس بے حد فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔

(۴) عصبی مزاج عورتیں جو بیماری کے حملے کے بعد بھی تندرستی محسوس نہ کریں۔ انہیں آرم۔ الیسا فوئیڈا اور کیسٹوریم کا استعمال کیا جانا چاہیئے۔

(۵) چھپاکی یا دیگر سوزشی امراض میں اگر رہس ٹاکس موزوں دوا ہونے کے باوجود ناکام ثابت ہو تو بوسٹا استعمال کیا جانا چاہیئے۔

(۶) خواہ مرض مزمن ہو یا حاد اگر مریض مرکیورس استعمال کر رہا ہو تو علاج آبی (بجلی پانی بھاپ) کلیتاً منقطع کر دینا چاہیئے۔

(۷) اگر ترش (تیزابی) اشیاء کھالینے سے بخار کا حملہ دوبارہ ہو جاتا ہو تو لیکیسس خاص طور پر مفید پایا گیا ہے۔

(۸) کالچیکم یعنی سورنجان کے بے تحاشہ استعمال سے مریض کو نقرس (پاؤں کے جوڑوں کے درد) کے حملے کثرت سے ہونے شروع ہو جاتے ہیں۔

(۹) فاسفورس۔ آئیوڈین۔ اور مرکیورس عام طور پر مرطوب موسم کے مقابلہ میں خشک اور گرم موسم میں بہتر نتائج پیدا کرتے ہیں۔

(۱۰) آرم ٹرائفلم ادنے طاقتوں میں اور تھوڑے تھوڑے وقفے سے دہرانے سے مہلک نتائج پیدا کرتا ہے۔

(۱۱) بندش حیض کے مریضوں میں باوجودیکہ تمام علامات نیٹرم میور کے موزوں دوا ہونے کی سفارش کرتی ہوں اور یہ کام نہ کرے تو کالی کارب کے استعمال سے حیض آنا شروع ہو جاتا ہے۔

(۱۲) تمام ایسے اشخاص جو پوری طرح پھلے پھولے ہوں اور تازہ دماغ اور چالو عصبی نظام رکھتے ہوں بیلاڈونا کے مریض ہوتے ہیں۔

(۱۳) پلسٹیلا کے مریض کی علامات کے ظاہر ہونے کا خاص وقت شام سے لیکر نصف شب تک ہے

(۱۴) ایلنتھس کے اثرات عورتوں اور بچوں پر مردوں کی نسبت بہت زیادہ ہوتے ہیں اور بوڑھے اشخاص پر یہ دوا بہت کم اثر رکھتی ہے۔

(۱۵) اگیریکس کے زہر کی علامات اس کے پینے کے آٹھ یا دس گھنٹہ بعد ظاہر ہوتی ہیں۔ اگیریکس اور کالچیکم ہم اثر دوائیں ہیں۔

(۱۶) کاسٹیکم کا ظاہری ابتدائی فعل دیگر دافع سمیات کے نسبت دیر سے ظاہر ہوتا ہے۔

(۱۷) حاد تکلیف میں لیکسس کا استعمال بڑی احتیاط سے کرنا چاہیے کیونکہ قریب قریب ہر صورت میں اسکے استعمال کے بعد علامات میں شدت واقع ہو جاتی ہے

(۱۸) جب کرٹیلیس، لیکسس اور دیگر ادویہ اثر نہ کریں تو سلامنڈر سے مطلوبہ نتائج حاصل ہو جاتے ہیں۔

(۱۹) ایبرا گر بسا کاربو یج اور پٹرولیم کی جگہ استعمال کی جاتی ہے جبکہ موخرالذکر ہر دو دواؤں میں سے ایک یا دونوں مماثل ہوتے ہوئے بھی بے اثر ثابت ہوں۔

(۲۰) اگر علامات میں ۴ بجے شدت واقع ہو جایا کرے اور اسی بنا پر لائیکوپوڈیم تجویز کی جائے مگر یہ کام نہ کرے تو سفلینم سے اکثر تمام تکالیف رفع ہو جاتی ہیں۔

(۲۱) ٹیلیا کے استعمال سے ایسی صورت پیدا ہو سکتی ہے کہ ترش اشیاء سے تمام علامات غائب ہو جائیں۔

(۲۲) جب شیلشیا کے استعمال کے دوران ہڈی کے زخم یا دیگر زخموں کے مندمل ہونے کی رفتار رک جائے تو کلکیریا فلوریا فلورک ایسڈ کا استعمال کروانا چاہیئے۔

(۲۳) اگر بخار کیلئے برائی اونیا تجویز کی جائے تو اُسے بارہ گھنٹوں کے اندر اندر اپنا عمل شروع کردینا چاہیئے ۔ کھل کر پسینے کا آجانا اس بات کی شہادت ہے کہ دوا نے اپنا کام شروع کر دیا ہے ۔ حاملہ عورتوں کیلئے اس کے استعمال میں احتیاط ضروری ہے ۔

(۲۴) نکس وامیکا کا استعمال احتیاط کا محتاج ہے کیونکہ اس کے استعمال سے اسقاط کا ہو جانا عین ممکن ہے ۔

(۲۵) کاربوویج ، لائکوپوڈیم ، نیٹرم میور اور شلشیا ادنیٰ طاقتوں میں مطلقاً کام نہیں کرتیں ۔ بلکہ یوں کہنا چاہیئے کہ ادنیٰ طاقتوں میں ان ادویہ کا استعمال نہ کرنیکے مترادف ہے ۔

(۲۶) استسقاءالدماغ ( دماغ میں پانی بھر جانا ) کے مریض بچوں کیلئے جنکی علامات کوئی شے کھا لینے سے تبدیل ہو جائیں ۔ اکثر بیلاڈونا تجویز کی جاتی ہے ۔

(۲۷) آئیوڈین ادنیٰ طاقتوں میں زچگی کے ایام میں استعمال نہیں کرانا چاہیئے البتہ اعلی طاقتوں میں اس کے استعمال میں کوئی خطرہ نہیں ۔

(۲۸) نمونیہ کے ایسے مریض جن میں انتہائی اضمحلال ، مادہ تولید کے زیاں ۔ حوصلہ شکن جذبات اور دیگر اہم وجوہات کی وجہ سے مرض کی عام صورت میں تغیر آجائے تو فاسفورس دوا دینی چاہیئے ۔

(۲۹) پھیپڑے کی سل کے مریضوں کیلئے ایسٹک ایسڈ مہلک اثر رکھتی ہے ۔ اس سے مریض خون تھوکنا ( فیرم نائیٹریکم ) شروع کر دیتا ہے ۔

(۳۰) جو مریض ٹبرکلینم سے شفا پاجائیں انہیں موٹا تازہ کرنے کیلئے ہائیڈراسٹس استعمال کرنا چاہیئے ۔

(۳۱) لیکسس اپنا ابتدائی فعل چودہ روز کے بعد دہراتی ہے ۔

(۳۲) جلسیمیم کے فعل کی رفتار تیز کرنے کیلئے فائی سوسٹیگما ۔ ٹبکیم اور کونیم کا استعمال کرنا چاہیئے ۔

(۳۳) پارہ کے مرکبات کے غلط استعمال سے یرقان کے خراب شدہ مریضوں میں برائی اونیا بڑے کام کی دوا ہے ۔

(۳۴) نکس وامیکا سپیا کے فعل کو تیز کرتی ہے ۔

(۳۵) ٹائیفائیڈ فیور میں آرسنکم البا کے غلط استعمال کے نقصانات کی تلافی غیر ممکن ہے -

(۳۶) ٹائیفائیڈ کے مریضوں کے لئے مرکیورس اس قدر کم استعمال ہوتی ہے کہ اس کے متعلق عام طور پر یہ کہا جاتا ہے کہ یہ ٹائیفائیڈ کی دوا نہیں -

(۳۷) مرض سل میں انتہائی تشخیص اور تحقیقات علامات کے بغیر فاسفورس شلیشیا اور سلفر کا استعمال خطرے میں کودنے کے مترادف ہے -

(۳۸) ایکونائٹ اس کا اثر شراب یا کسی حیاتیاتی تیزاب سے زائل کیا جاسکتا ہے -

(۳۹) اگر مریض کو چائے نوش کرنے کی اجازت ہو تو چائنا اور پلسٹیلا اپنا کام تسلی بخش طور پر انجام نہیں دے سکیں گے -

(۴۰) ڈاکٹر فرینگٹن نے کئی تجربات کے بعد یہ کہا ہے کہ کالی بائیکرومیکم ادنیٰ طاقتوں میں بہتر کام کرتی ہے -

(۴۱) آرم ٹرائفلم جونہی بچہ لال بخار میں مبتلا ہو اسے زرد رنگ کا پیشاب بار بار آنا شروع ہوجائے - اسی وقت سے یہ دوا دینی بند کردینی چاہیئے -

(۴۲) معمر اشخاص میں کلکیریا کارب شاذونادر ہی دہرائی جانی چاہیئے - لیکن بچوں میں اسے دہرانے سے ضرر رسانی کا خطرہ نہیں ہوتا -

(۴۳) کلکیریا کارب کے کھانے سے پیدا شدہ دوران سر سپرٹ آف نائٹر کے سونگھنے سے دفع ہو جاتا ہے - یہ دوا کیمفر سے بہتر کام و عمل رکھتی ہے -

(۴۴) کونیم سے مفید اثرات حاصل کرنے کے لئے اس کے استعمال کے بعد کسی دوسری دوا سے امداد لینی پڑتی ہے یہ امدادی دوا ہمیشہ تاحد امکان قلیل مقدار میں ہونی چاہیئے -

(۴۵) سلفر کے بعد کلکیریا کارب کی متعدد خوراکیں مریض کو کھلانی چاہیئے - خاص کر ایسے مریضوں میں جن میں آنکھوں کی پتلیوں کے سوج جانے کا میلان پایا جاتا ہے -

(۴۶) اگر نائٹرک ایسڈ آبدار جھلیوں پر نمایاں اثر رکھتی ہے اور خاص کر ایسی آبی سطح جہاں جلد اور آبدار جھلیوں کا ملاپ ہوتا ہے - اس دوا کا یقینی احاطہ اثر ہے -

(۴۷) اگر موٹے تازے سست مزاج اشخاص پر تجویز کردہ دوا کوئی اثر نہ کرے تو کیپسیکم دینا چاہیئے -

(۴۸) اگر نائٹرک ایسڈ باوجودیکہ مماثل ترین دوا دکھائی دے لیکن تسلی بخش نتائج پیدا نہ کر سکے تو کلکیریا کارب خوب کام کریگی ۔ اس طرح نائٹرک ایسڈ کلکیریا کے غیر تسلی بخش نتائج کو پورا کرنے کیلئے مفید ثابت ہوتی ہے ۔

(۴۹) جب کلکیریا کارب کے اثرات باقی نہ رہیں تو لائیکوپوڈیم خاص طور پر مفید دوا پائی گئی ہے ۔

(۵۰) آئیوڈین مرکیورس کے بعد خاص طور پر مفید ہے ۔

(۵۱) گریفائٹس دہرانے سے شاذونادر نفع رساں ہوتی ہے خواہ درمیان میں اور دوائیں بھی استعمال کرالی جائیں ۔

(۵۲) نائٹری سپرٹیس ڈلس ۔ ڈیجی ٹیلس کے فعل کو تیز کرتی ہے ۔

(۵۳) جب مریض میں غیر کامل عصبی ردعمل پایا جاتا ہو اور مناسب دوا بھی فائدہ نہ دے تو لاروسسس دی جاتی ہے ۔

(۵۴) لائیکوپوڈیم کی زود اثری کو زیادہ بااثر کرنے کیلئے چھٹے یا آٹھویں دن کاربویج کی ایک خوراک سے امداد لینی چاہیئے ۔

(۵۵) زنکم اگر رات کے دوران میں استعمال کی جائے تو بہتر نتائج پیدا کرتی ہے نکس وامیکا کا بھی یہی حال ہے یہ مستقل اثر دوائیں ہیں ۔

(۵۶) میگنیشیافاس اگر گرم پانی میں حل کر کے تھوڑے تھوڑے وقفوں سے پلائی جائے تو زیادہ بہتر نتائج حاصل ہوتے ہیں ۔

(۵۷) جب ادویات کے بے تحاشہ استعمال سے غیر معمولی ذکی الحسی کی حالت پیدا ہو جائے اور کوئی دوا کام نہ کرے تو ٹیوبکیم موزوں ترین دوا ہو سکتی ہے ۔

(۵۸) فکر اور پریشانی مرکری پروٹوآئیوڈٹہ کا فعل معطل کر دیتے ہیں ۔

(۵۹) ایسڈ میور افیون اور دیگر نشہ آور مشروبات کے عادی اشخاص کے پٹھوں کے کمزوری کی حالت پر قابو پانے کے لئے بڑی مددگار دوا ثابت ہو چکی ہے ۔

(۶۰) نکسوامیکا ادویات کے اندھا دھند استعمال کرنے والے اشخاص کیلئے خاص دوا ہے ۔ اس سے دوسری دواؤں کے اثرات بہت حد تک زائل جاتے ہیں ۔

(۶۱) کاربوج - لاروسوس - ایلوز اور ادیپیم کے مریض قوت حیات کے ناقص رد عمل کے سبب اور ادویات لازوداثری سے بدظن رہتے ہیں - وہ یہی سمجھتے ہیں کہ کسی دوا سے فائدہ نہیں ہوگا

(۶۲) پیاز کے بے جا استعمال کے برے اثرات کو دور کرنے کے لئے فاسفورس مفید دوا ہے

(۶۳) شدید عوارض کے بعد سورنیم نظام بدن میں اپنا رد عمل پیدا کرنے کے نااہل ثابت ہوتی ہے -

(۶۴) جنوری اور فروری کے مہینوں میں میزریم کے استعمالکی ضرورت کا عام امکان ہوسکتا ہے (کنیڈ میں)

(۶۵) گلونائن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اگر ایام ماہواری سے قبل اس کا استعمال کیا جائے تو یہ حیض میں رکاوٹ پیدا کر سکتی ہے -

(۶۶) جب عصبی تکالیف میں مناسب اور موزوں دوا کام نہ کرے تو زنکم ولیریانا استعمال کرنا چاہیئے -

(۶۷) ایکونائٹ سے خراب شدہ مریض اکثر سلفر سے سدہارے جاسکتے ہیں -

(۶۸) ایسڈ نائٹرک اگر کالی کارب کے بعد استعمال کرائی جائے تو زیادہ با اثر ثابت ہوتی ہے -

(۶۹) ہائیڈراسٹس اکثر ایسے مریضوں کے لئے تجویز ہوتی ہے جنہیں گلے کی خرابی کے لئے پوٹاشیم کلوریٹ دیا گیا تھا -

(۷۰) کافیا، نکس وامیکا، پلسٹیلا، آسارم، کیمومیلا، چائنا اگنیشیا، ٹیورکیم، ولیریانا اور زنکم و ولیریانا قوت حیات کے استحکام اور درستگی، شدید ضعف اور غیر معمولی ذکی الحسی کیلئے استعمال کیجاتی ہے -

(۷۱) مرکری کے بے جا استعمال سے پیدا شدہ غیر معمولی برافروختگی کے خاتمہ کیلئے ہیپر سلف اور ایسڈ میور باری باری سے استعمال کرنی چاہیئں -

(۷۲) مارفیا کے نشہ اترنے پر جو بدحالی اور ہیجان پیدا ہوتا ہے کیمومیلا کی اونی طاقتیں دینے ختم ہو جاتا ہے -

(۷۳) فیرم میٹلیکم ۔ آتشک میں اس کا کام مرض کی شدت میں اضافہ کرنا ہے ۔
(۷۴) فاسفورس کے شافی اثرات تیسرے روز ظاہر ہونے شروع ہو جاتے ہیں مزمن امراض میں فاسفورس چھتیں ۳۶ گھنٹے کیلئے علامات میں شدت پیدا کر دیتی ہے ۔
(۷۵) لنگڑی کے درد ( عرق النساء ) کے ایسے مریض جنہیں قبض بھی رہتا ہو تو رہس ٹاکس شفا نہیں دیتی ۔
(۷۶) بیلاڈونا کے متعلق کہا جاتا ہے کہ یہ احمقوں پر بہت کم اثر کرتی ہے ۔
(۷۷) جب خناق کی ہر دو قسم میں بیلاڈونا اور لیکسس ناکام رہیں تو لیک کینم دینی چاہیئے ۔
(۷۸) کلوروفارم کے پی لینے سے پیدا شدہ اثرات ( قے اور ابکائیاں وغیرہ ) فاسفورس کی چند خوراکیں زائل کر دیتی ہے ۔
(۷۹) بوریکس کے استعمال سے جو علامات غائب ہو جائیں وہ سرکہ کھالینے سے پھر ظاہر ہو جاتی ہیں ۔
(۸۰) رات کے وقت ایبراگریسا دینے سے علامات میں شدت واقع ہو جایا کرتی ہے ۔
(۸۱) اوپیم ( افیون ) سخت غم و فکر یا شدید درد سے افیون کے نشے کا خمار بہت کم ہو جاتی ہے

(۸۲) اگر فوری ڈر اور خوف دیگر ادویات کے مفید اثرات میں مزاحم ہو تو لیکسس دینی چاہیئے ۔
(۸۳) ٹیرنیٹولا کے مریض کی علامات دوسروں کی تکلیف دیکھ کر شدت اختیار کر لیتی ہے ۔
(۸۴) باولے کتے یا کسی دوسرے جانور کے کاٹ لینے پر آرنیکا مریض کو نہ دینا چاہیئے ۔ ورنہ خطرناک نتائج پیدا ہونگے ۔
(۸۵) جلن دار دردوں میں کریوزوٹم دوسرے درجہ کی دوا ہے ۔ آرسینک اول درجہ کی دوا ہے اور جب یہ ناکام رہے تو کریوزوٹم اکثر اس تکلیف پر فتح پاتی ہے ۔
(۸۶) تپدق کے مریضوں پر اگر مناسب و منتخب شدہ دوا کام نہ کرے تو ٹیوبرکلینم ضروری دینی چاہیئے ۔
(۸۷) کلیکریا کی تکلیف آسانی سے عود کر آتی ہے ۔ لیکن نقاہت میں اضافہ نہیں ہوتا ۔

(۸۸) بعض اوقات لائیکوپوڈیم کی ایک خوراک بر برس کو شفا دینے میں بڑی مدد دیتی ہے۔

(۸۹) خبیث ثبورات (پھنسیوں) کے لئے لیکسس برانڈی کے ساتھ استعمال کرنی چاہیئے۔

(۹۰) دیر سے اثر کرنا ایپس کی خصوصیات ہے اس لئے بعض اوقات تین چار روز تک اس کا کوئی اثر مریض پر پیدا نہیں ہوتا۔ اگر پیشاب کی مقدار میں اضافہ ہو جائے تو سمجھنا چاہیئے کہ دوا اثر کر رہی ہے۔

(۹۱) اگر ککریا کارب بچے کو فائدہ نہ کرے تو دوا کی شیشی بچے کے کھلونوں میں شامل کر دینی چاہیئے یعنی آئندہ کھلانی بند کر دینی چاہیئے۔

(۹۲) مریض کو مدہوش کر لینے کے بعد فاسفورس ایک خوراک دے دی جائے تو مافیا وغیرہ کے بد اثرات زائل ہو جاتے ہیں۔

(۹۳) ہینکولا۔ کالچسیکم۔ اور سینگونیریا الکوحل کے بجائے اگر ایسٹک ایسڈ میں تیار کی گئی ہوں تو بہتر نتائج پیدا کرتی ہیں۔

(۹۴) کسی دافع زہر کے بعد لائیکوپوڈیم کا استعمال مفید رہتا ہے۔

(۹۵) اگر بیلاڈونا کے استعمال کے بعد سرکہ کھا لیا جائے تو اس کے تکلیف دہ اثرات میں انتہائی شدت ہو جاتی ہے۔

(۹۶) کیمفرا۔ جب مریض درد کا خیال کرلے تو افاقہ ہو تو کیمفر کی یہ علامت اسے مسکن ادویہ کی صف اول میں لے آتی ہے۔

(۹۷) چلیڈونیم:۔ تیزاب۔ شراب۔ کافی اسکے فعل میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔

(۹۸) ڈالکیوس کے بعد ایکونائٹ کو استعمال میں لانا چاہیئے کیونکہ یہ دانت نکلتے بچوں کو تشنج کے دوروں سے بچاتی ہے۔

(۹۹) اگر سلیشیا کی کثیر مقدار خوراک یا کثرت استعمال سے زخم کی حالت ابتر ہو جائے تو فلورک ایسڈ فائدہ دیتی ہے۔

(۱۰۰) اگنیشیا کو صحیح استعمال کرنے میں زیادہ فائدہ رہتا ہے۔

(۱۰۱) ایسی عورتیں جنہیں اسقاط حمل کی شکایت ہو چکی ہو اپیس کی ادنیٰ طاقتیں نقصان پہنچاتی ہیں۔

(۱۰۲) لیک کنیم کی صرف ایک خوراک کافی ہوتی ہے لیکن اگر اسے دہرانے کی ضرورت پیدا ہو تو ہمیشہ مقررہ وقفوں کے بعد استعمال ہونی چاہیئے۔

(۱۰۳) نقرس (جوڑوں کے درد) کے مریضوں میں کالی کارب قطعاً استعمال نہیں کرنی چاہیئے۔ اسکی جگہ کالی آئیوڈائیڈ عام طور پر مفید پائی گئی ہے۔

(۱۰۴) آرسنک جسم میں ایسی جلن کے لئے جس سے برافروختگی اور ذکی الحسی پیدا ہو استعمال کی جائے تو خطرناک دوا ثابت ہوگی۔ اسی طرح اگر پیچش کے مریض کی تمام علامات آرسنک کی علامات سے مکمل شباہت نہ رکھتی ہیں اور یہ دوا استعمال کرلی جائے تو بھی یہ خطرناک نتائج پیدا کردے گی۔

(۱۰۵) آرتشک کے دیرینہ مریضوں اور انکی اولادوں کے علاج کے وقت سفلینم کا خیال ضرور رکھنا چاہیئے۔

(۱۰۶) آئیوڈین کی ادنیٰ طاقتوں کو دھوپ سے محفوظ رکھیں۔

(۱۰۷) برومیم کی ادنیٰ طاقتیں ہمیشہ تازہ بتازہ تیار شدہ صورت میں اثر کرتی ہیں۔

(۱۰۸) کیمفر کی شیشی کو دیگر ادویات کیساتھ نہیں رکھنا چاہیئے کیونکہ اسکی وجہ سے دوسری دواؤں کی قوت اثر زائل ہو جاتی ہیں۔

(۱۰۹) لیکسس کے بعد اور کوئی دوا استعمال نہ کی جائے۔ تو مریض میں سلفر کی علامات ظاہر ہو جاتی ہیں۔

(۱۱۰) لیکسس اور لائیکوپوڈیم + ایپس کے اثر کو زائیل کرتی ہیں۔ نیٹرم میور اور ایپس ہم اثر دوائیں ہیں۔

## امراض کے شدید تر ہونے کے وقت

آرسنک ایلبم: ۔ ا تا ۲ بجے صبح ۔ اور ا تا ۲ بجے بعد دوپہر

کالی کارب: ۔ ۲ تا ۴ بجے صبح

کلکیریا کارب و تھوجا: ۔ ۳ تا ۵ بجے صبح

نکس وامیکا: ۔ ۶ سے ۵ بجے صبح

آرسنک ہپر سلف نکس وامیکا ۶ بجے صبح

بوسٹا، برائی اونیا دیوپے ٹوریم، پوڈوفائیم ۷ بجے صبح

یوپے ٹوریم: ۔ ۷ بجے تا ۹ بجے صبح (بخار)

نیٹرم میور، سٹینم: ۔ ۹ تا ۱۰ تا ۱۱ بجے صبح

چننم سلف نیٹرم میور: ۔ ۱۰ تا ۱۱ بجے صبح

کیکٹس ۔ بپٹیشیا ۔ نیٹرم میور ۔ نکس وامیکا ۔ سلفر = ۱۱ بجے صبح

سلفر: ۔ ہفتہ وار ۔ ضعف ۱۱ بجے صبح

لیکسس: ۱۲ بجے دوپہر بلاناغہ

رنگسچورا: سیڈران: ۔ ۳ بجے بعد دوپہر

بیلاڈونا: ۔ ۳ تا ۴ بجے بعد دوپہر

سیڈران: ۔ آدھا سیسی کا درد (سر کا یک طرفہ درد)

ہر دوسرے روز ۱۱ بجے صبح ۔ مرگی ایام ماہواری میں خفیف تشنجوں کیساتھ، اسقاطِ حمل خاص دنوں میں واقع ہو۔

ارانیا: ۔ دانت درد عصبی درد ۔ بخار اور لرزہ مقررہ وقت پر شروع ہوں کالی کارب پلسیٹلا

رہس ٹاکس، توجا: ۔ ۵ بجے بعد دوپہر

ہیپر سلف، رہس ٹاکس سلیشیا ۔ ۶ بجے بعد دوپہر۔

ایمونیا میور ۔ لیک ویف ۔ سلفر: ۔ ہفتہ وار

ارسنک، کاربوبج، لیکسس، یورنیم --- رہس وین سلفر ۔ ٹیوبر کلینم ۔ ریس وین

علامات اسی دن یا ہفتہ یا مہینہ یا سال کو ظاہر ہوں۔

رہس وین: ۔ علامات کی سالانہ مراجعت اور دن کے سابقہ وقت پر

## دندان سازی اور ہومیوپیتھی

## از ڈاکٹر فقیر چند صاحب راولپنڈی ۔ ماخوز از سالنامہ میگزین ۳۷ء

۱ ۔ عرصہ تقریباً تین سال کا ہوا ۔ ایک مریضہ کی نچلی داڑھیں جو ہل رہی تھیں نہ نکالی گئیں ۔ چوتھے روز مریضہ شکایت لیکر آئی ۔ کہ اسکا منہ نہیں کھل سکتا ۔ بغور معائنہ کرنے سے معلوم ہوا کہ زخم بالکل مندمل ہو چکا ہے اور چونکہ نکالنے میں بھی کوئی زور لگانا نہیں پڑا تھا ، اس لئے میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ مریضہ کو منہ کا فالج ہو گیا ہے ۔ کاسٹی کم نمبر ۲۰۰ طاقتکی ایک خوراک دی گئی ۔ اور چوتھے روز مریضہ نے ہمکو اطلاع دی کہ وہ تندرست ہے ،

۲ ۔ میری سرجیکل پریکٹس میں کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے ۔ اور باہر سے بھی کئی ایسے کیس آئے ہیں ۔ جبکہ دانت نکالنے کے کئی کئی دن بعد خون بند نہیں ہوتا ہے ۔ اس لئے پہلے ارگٹ وغیرہ اندرونی طور پر اور بیرونی طور کئی ایک پیٹنٹ ادویہ اور مفرد ادویہ لگایا کرتا تھا مگر بعض حالات میں کچھ بھی فائیدہ نہ ہوتا تھا اب تقریباً دو تین سال سے فاسفورس X ۳ روئی کی پھریری پر لگا کر دانت نکالی ہوئی جگہ میں بھر دیا کرتا ہوں ۔ اور اندرونی طور پر بھی یہی دوا اس طاقت میں تین چار مرتبہ پڑیا دیتا ہوں ابھی تک کوئی مریض مایوس نہیں گیا ۔

## " مجربات کے بے خطا ٹوٹکے "

مندرجہ ذیل اصول ڈاکٹر ٹی کے مور ایم ڈی نے انٹرنیشنل ہانمن ایسوسی ایشن کے اجلاس میں پیش کئے ہیں اور کھلا چیلنج دیا ہے ۔ کہ ان میں کسی قسم کی اصولی غلطی ثابت نہیں کی جاسکتی قارئین کرام کی ضیافت طبع اور رہنمائی کیلئے درج کئے جاتے ہیں ۔

۱ ۔ کسی ایک علامت کی جو تکلیف کا باعث ہے پوری کیفیت صرف اسی طرح تحریر کی جاسکتی ہے ۔ جبکہ اس کا ماخذ ۔ ابتدا ۔ رفتار ۔ دوسری علامات کے ساتھ تعلق ۔ کمی ۔ اور زیادتی کی وجوہات ۔ علامت کی انتہائی زیادتی کا وقت آرام ۔ حرکت ۔ کھانے ۔ پینے یا دیگر جسمانی اور دماغی کام کے اثرات وغیرہ سب تحریر کئے جائیں ۔ اور مریض کی عام علامات کو علیحدہ علیحدہ ان تمام عنوانات کے ماتحت لکھا جائے

۲ ۔ متواتر رنج و غم ۔ اور غصے سے پیدا شدہ عوارضات میں جب تک سبب دور نہ ہو

ہومیوپیتھی کچھ فائدہ نہیں پہنچا سکتی ۔

۳ ۔ ہومیوپیتھی سے یہ توقع رکھنا فضول ہے کہ وہ مرض کے اسباب کی متواتر موجودگی میں جو دراصل تکلیف کا باعث ہیں ۔ مریض کو افاقہ دے ۔ پہلے ان اسباب کا تدارک ضروری ہے ۔ خواہ وہ جسمانی ۔ دماغی ۔ روحانی وغیرہ کچھ بھی ہوں ۔

۴ ۔ ہومیوپیتھی کی پیدا کردہ زیادتی فوری صحت کی علامات ہے جس کا انتظار نہایت یقین کے ساتھ کرنا چاہیئے ۔

۵ ۔ اگر علامات میں زیادتی شدید ہو تو مریض کو کیمفر سنگھا دینا چاہیئے اور دوائی تبدیل کرنیکی ضرورت نہیں ۔

۶ ۔ اونچی طاقت سے پیدا شدہ ، زیادتی کا علاج یہ ہے کہ اسی اونچی طاقت کو دو دو گھنٹہ کے وقفہ کے بعد دن میں تین مرتبہ دے دیا جائے ۔

۷ ۔ جب چاند زوال پر ہو فاسفورس اور شلیشیا وغیرہ ، ماؤف اعضا کے بیماروں میں نہایت موثر ثابت ہوا

۸ مرض کی ابتدا میں خواہ وہ مرض کسی قسم کا ہو سب سے بری بات یہ ہے کہ اونچی طاقت دی جائے ۔ علاج ہمیشہ چھوٹی طاقت سے شروع کرنا چاہیئے ۔

۹ ۔ امراض کہنہ میں دو علامات جو بوقت علاج موجود ہوں خواہ کتنی ہی معمولی اور قابل نظر اندازی ہو ۔ انہیں بہ نظر خاص دیکھنا چاہیئے ۔ یہ معمولی سمجھ کر نظر انداز نہ کرنا چاہیئے ۔ اور پرانی و گذشتہ علامات کو بالکل چھوڑ دینا چاہیئے لیکن درمیانی واقعات کو بالترتیب نوٹ کرلینا چاہیئے ۔

۱۰ ۔ مرگی کے مریض میں اسوقت تک کبھی کامیابی نہیں ہو سکتی ۔ جب تک کوئی دوا ایسی نہ دی جائے جو دورہ کے وقت کی علامات پر درجہ اتم حاوی نہ ہو اسکے بعد مددگار دوائیں استعمال میں لائی جاسکتی ہیں کیونکہ پرانی علامات کے مطابق تجویز شدہ دوائی اگر دورہ کی حالت میں دے دی جائے تو اس مرض میں بہت زیادہ زیادتی ہو جائے گی ۔

۱۱ ۔ عام طور پر مرض کے دفع ہوتے وقت جسم پر دانے نکلتے ہیں یا غشاء مخاطی سے بلغم کا اخراج ہوتا ہے ۔

۱۲ ۔ جو دوا جس سے مرض کی علامات جسم کی سطح پر لائے عموماً وہی دوائی مرض کو دور کر دیا کرتی ہے ۔ اس لئے انتظار کرنا چاہیئے ۔

۱۳ ۔ ایک دوائی دی گئی جو تمام علامات پر حاوی تھی ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اسہال جاری ہوئے ۔ یا یکایک بہت زیادہ پسینہ آنے لگا مرض میں زیادتی ہوئی یا کوئی پرانی علامات عود کر آئی یا علامات میں زیادتی ہوئی اگر پھر وہی دوائی دے دی جائے تو مریض کا خاتمہ سمجھنا چاہیئے ۔

۱۴ ۔ اگر دوائی کھانے کے بعد پاؤں کے تلوؤں میں کھجلی بھی ہو تو اسے اچھی علامت خیال کرنا چاہیئے ۔

۱۵ ۔ اعضاء میں پانی جمع ہو جانے کیلئے علامات پر حاوی ادویات کو ۳۰ طاقت سے لیکر ۲۰۰ طاقت تک بار بار کئی دنوں تک دینے سے پانی بہہ جاتا ہے اور آرام آجاتا ہے ۔

۱۶ ۔ امراض حاد میں چھوٹی طاقت کی دوائیاں گوہر بے بہا ہیں ۔

۱۷ ۔ کھوپڑی میں پانی بھر جانے کے عارضہ میں جب بچہ چلاتا ہے ۔ سر کو پیچھے کی طرف لاتا تھا ادھر ادھر مارتا تھا اور تشنجی علامات پائی جاتی تھیں ۔ ایکونائٹ ۔ بیلاڈونا ۔ آرنیکا ۔ رہس ٹاکس اور ہیلی بورس وغیرہ نے اونچی طاقت میں فائدہ نہ کیا بلکہ ہیلی بورس دس قطرے ٹنکچر ایک اونس میں ہر پانچ منٹ بعد اور قدرے آرام ہونے پر نصف نصف گھنٹہ بعد دینے سے عجیب اثر دیکھا گیا ۔

۱۸ ۔ اونچی طاقت کی دوائیں دو دھار کے خنجر ہیں ۔ انہیں احتیاط سے استعمال میں لانا چاہیئے ۔

۱۹ ۔ جب ایک دوائی قدرے آرام تو دیتی ہے لیکن مکمل شفا نہیں دیتی تو مدگار دوا ادویہ سے امداد لینی چاہیئے پھر آرام یقیناً آجائیگا ۔

۲۰ ۔ میرا تجربہ ہے کہ اونچی طاقت کے بعد چھوٹی طاقت استعمال کرنا نوجوانوں میں بہت زیادہ مفید ہے ۔

۲۱ ۔ مرض کے علاج کی بجائے مریض کا علاج کرو ۔

۲۲ ۔ کسی مریض کی جلد خشک ہو کبھی مرکیورِس نہ دو ۔

۲۳ ۔ کالوسنتھ سے قولنج دفع ہو جاتا ہے لیکن مکمل شفا کیلئے اس کے بعد کالی کارب دینا چاہیئے

# چند کارآمد باتیں

۱۔ دودھ پلانے والی مستورات کے پستان سخت اور ذکی الحسی ہو جائیں پھوڑا بننے کا اندیشہ ہو تو فائیٹولیکا ۳ طاقت استعمال کرائیں۔

۲۔ موٹاپا کا بہترین علاج اور بے ضرر علاج فائٹولیکا بیری ٹکیاں ہیں۔

۳۔ رات کو دکھائی نہ دیتا ہو تو فائی سوسٹیگما ۳ طاقت بہت مفید ہے

۴۔ زیادہ نمک کھانے کی وجہ سے اگر کوئی تکلیف ہو جائے تو فاسفورس دیں۔

۵۔ کثرت علاج و دیگر اعصابی کمزوری کی وجہ سے بال گرتے ہوں تو ایسڈ فاس نمبر ۳ صبح و شام کھانا کھانے کے بعد استعمال کرائیں۔

۶۔ اپنی مرض کا تصور کرنے سے علامات میں زیادتی ہو جائے تو آگزیلک ایسڈ ۳۰ دیں اور اگر کمی واقع ہو تو کیمفر دیں۔

۷۔ مرگی کا بہترین اور کامیاب علاج آرٹیمیشیا ولگیرس کا مدر ٹنکچر ہے۔

۸۔ گاڑی پر چڑھنے سے تکالیف پیدا ہوں تو کاکولس ۳۰ اگر آرام ہو نائٹرک ایسڈ ۳۰ دینا مفید ہو گا۔

۹۔ سردرد طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک رہے نیٹرم میور ۳۰ میں مفید ہو گا۔

۱۰۔ گلے کی بائیں طرف تکالیف میں مرک آیوڈائیڈ ۳۰ اور دائیں طرف کی تکالیف میں مرک فلیو ۱ ۳۰ مفید ہے۔

۱۱۔ تمباکو کی خوشبو یا دھواں تک ناقابل برداشت ہو تو لوبیلیا انفلیٹا ۳ استعمال کرائیں۔

۱۲۔ جوانی کے ایام میں ماتھے اور رخسارے پر سرخ سرخ اور زرد کرنے والے کیل بکثرت نکلیں تو لیڈم ۳ مفید ہے۔

## "متفرقات"

۱۔ امونیا میور اصل دس گرین دن میں تین بار روزانہ تین ماہ دینے سے گلہڑ (GOITUS) ناپید ہو جاتا ہے۔

۲۔ مرگی کا دورہ سے پہلے جب چہرہ سرخ ہونا شروع ہو فوراً ایمائل نائٹریٹ کی ٹیوب انگلی اور انگوٹھے میں توڑ کر مریض کو سنگھانے سے مرگی کا دورہ رک جاتا ہے مجرب ہے۔

۳ - ایپوسائنم استسقا کی اکسیری دوا ہے - ٹنکچر کے پانچ پانچ قطرے ہر دو گھنٹہ بعد دینے چاہیئں - ہر قسم کے استسقا کیلئے مفید ہے - خواہ استسقا سر میں یا کسی دوسرے عضو میں ہو اگر سر کے استسقا میں ایپوسائنم سے فائیدہ نہ ہو تو ایک خوراک ٹیوبر کلینم کی دینی چاہیئے -

۴ - ایپوسائنم کے استعمال سے پیشاب کی مقدار زیادہ ہو جائے تو سمجھئے شفا یقینی ہے -

۵ - جب کلکیریا کارب - شلیشیا - آرسنک سے کوئی فائیدہ نہ ہو تو اتھیوسا دینا چاہیئے -

۶ - ضربہ وسقطہ میں چوٹ کے اثرات ڈنڈے گھونسے کی مار جس میں گوشت کچل یا چھل جائے اور یہی حال ہڈی کا ہو ریزہ ریزہ ہو جائے ایسے دردوں میں کاربالک ایسڈ بڑی شافی دوا ہے -

۷ - اگر کاربالک ایسڈ سے جل جائے تو فوراً دودھ مل دینا چاہیئے اس سے فوراً تسکین ہو جاتی ہے اور آبلے کم پڑتے ہیں - مریض کو تازہ ہوا میں رکھنا ضروری ہے - ہم نے کہیں پڑا ہے کہ سرکہ کاربالک ایسڈ کے جلے ہوئے داغوں کو دور کر دیتا ہے لیکن آزمائیش کا موقع نہیں ملا - (محمد مسعود قریشی)

۸ - نوازئیدہ بچہ کئی بار سانس نہیں لیتا حالانکہ ناف میں تڑپن اور زندگی موجود ہوتی ہے گھر والے گھبرا جاتے ہیں - ایسی صورت میں بچے کو ایک اینٹی مونیم ٹارٹ نمبر ۶ طاقت دیکر قدرت کاملہ کے کرشمات دیکھنے چاہیئں - جن بچوں کو بار بار کھانسی ہو جاتی ہے انہیں بھی اینٹی مونیم ٹارٹ استعمال کرانا چاہیئے -

۹ - درد کمر کیلئے اینٹی مونیم ٹارٹ مفید دوا ہے -

۱۰ - چیچک کے نمود سے پہلے مریض سخت درد کمر کی شکایت کرتا ہے اینٹی مونیم ٹارٹ اسکی بھی دوا ہے - اس دوا سے چیچک جلد اور پوری نکل آتی ہے - تھوجا سے دانے خشک ہو جاتے ہیں اور ویرولنیم سے تمام علامات بخیر و خوبی انجام پا جاتے ہیں -

۱۱ - بدمزاجی کیلئے مفید دوا کیمومیلا ۳۰ ہے جس کی چند خوراکیں مفید ثابت ہوتی ہیں -

۱۲ - اکسیر قبض : - پوڈافلین x ۱ - لیپ ٹنڈرا x ۱ - مرکیورس ڈل x ۱ تمام کو ہم وزن ملا لیں - اور پانچ گرین کی ٹکیہ بنالیں - فوائید صفراء - دائمی قبض - درد جگر - اور بطور قبض کشا کے ایک سے دو ٹکیہ دن میں دو تین بار استعمال کرائیں -

۱۳ - اکسیر جگر : -

نکس وامیکا × ۲ پوڈآفائی لن × ۲ - مرکیورس ڈل × ۲ ان سب ادویات ہموزن ملا کر خوب حل کر لیں - اور پانچ گرین ٹکیہ بنالیں ، جملہ امراض جگر میں ایک ٹکیہ ہر تین گھنٹہ بعد دیں -

۱۴ - اکسیر کھانسی : -

برائی اونیا × ۳ - فاسفورس × ۳ - کاسٹی کم ۶ × مجوزہ ترکیب بالا سے تیار کریں یہ کہانی پرانی کھانسی خراش حلق ہر وقت سانس کیساتھ سینہ میں رطوبت کی آواز وغیرہ میں ایک ٹیکہ یا دو ٹیکہ ہر دو یا تین گھنٹہ بعد دیں -

۱۵ - اکسیر کمزوری اعصاب : -

آرم میور × ۳ - فاسفورک ایسڈ × ۳ - چائنا × ۱ ترکیب بالا سے تیار کر لیں - پانچ گرین کی ٹیکہ بنالیں - اور دو ٹکیہ دن میں چار بار استعمال کرائیں -

کثرت جماع - اسہال - کمزوری اعصاب اور ہر طرح کی کمزوری کے لئے یہ مرکب ایک اکسیر دوا ہے -

۱۶ - اکسیر کرم امعاء : -

سینٹونین × ۱ - مرکیورس دو × ۳ - شیلیشا × ۳ مجوزہ بالا1 فارمولہ سے بنالیں دوا استعمال کرائیں -

۱۷ - اکسیر بخار : - برائی اونیا × ۳ - ایکونائٹ × ۳ - بیلاڈونا × ۳ یہ مرکب بھی مجوزہ بالا ترکیب سے تیار کریں - اور ان بخار میں ہر دو یا تین گھنٹہ بعد دیں -

۱۸ - اکسیر کھانسی نمبر ۲ : - برائی اونیا × ۲ - ایک ڈرام فاسفورس ۲ × ایک ڈرام کاسٹی کم × ۲ ایک ڈرام الکوہل ایک ڈرام سب کو ملالیں اور پانچ قطرے ہر دو تین گھنٹہ بعد دیں - پانی کیساتھ نہایت مفید ہے -

۱۹ - اکسیر انفلوئنزا -

آرسنیک آئیوڈائڈ ایک ڈرام - جلیسیم ایک ڈرام - یوپے ٹورم پرف ایک ڈرام - الکوحل ایک ڈرام سب کو ایک نئی شیشی میں ڈالکر ملالیں - پانچ قطرے ہر دو یا تین گھنٹہ بعد حسب

ضرورت پانی کیساتھ پلائیں۔

۲۰۔ اکسیر خراش حلق:۔

مرکیورس بن آئیوڈائیڈ ۳ x ایک ڈرام۔ کالی بائیکرومیکم ۳ x ایک ڈرام۔ بیلاڈونا ۲ x ایک ڈرام۔ فائی ٹولیکا ۲ x ایک ڈرام۔ ترکیب بالا کے مطابق بنائیں اور استعمال کرائیں۔

۲۱۔ ناک کی پالی پَس کیلئے مفید دوا عرق لیمنا مائینر ۳ x کے پانچ قطرے ہر تین گھنٹہ بعد دیں آپریشن کی ضرورت نہیں پڑیگی۔

## انتخاب

### ازقلم ڈاکٹر سید حبیب احمد زیدی ہومیوپیتھ

۱۔ دمہ اور نیند میں دست یکے بعد دیگرے۔ کالی کارب خصوصاً مفید ہے

۲۔ کبھی کہانسی کبھی جلدی امراض نمودار ہوں تو کروٹن ٹِک کام کرتا ہے

۳۔ سُعال اور عرق النساء کا درد یکے بعد دیگرے اسٹافی سیگریا میں پایا جاتا ہے۔

۴۔ اسہال وجع المفاصل۔ ڈلکامارا۔

۵۔ درد کمر * درد سر! ایلوز۔

۶۔ چکر * درد قولنج! ویٹرم البم

۷۔ زکام، زکامی بخار۔ ابتدائی کہانسی۔ ابتدائی نمونیا وڈفتھریا وغیرہ میں میں فیرم فاس x ۶ کالی میور x ۶ \ نیٹرم میور x ۶ ہموزن ملا کر استعمال کرنا چاہیئے۔ بہت ہی اکسیر ہے

۸۔ سرسام میں:۔ کالی فاس x ۳ نیٹرم میور x ۱۲ فیرم فاس x ۶ ملا کر استعمال کرنا چاہیئے بہت ہی اکسیر ہے۔

۹۔ ہیضہ میں:۔ فیرم فاس x ۶ نیٹرم سلف x ۶ ۔ میگنیشیا فاس x ۶ نیٹرم میور ۳ x وکالی فاس x ۶ ہموزن ملا کر دینا بہت ہی مفید ہے۔

۱۰ ۔ احتلام : ۔ کالی میور × ۶ ۔ نیٹرم فاس × ۳ کلکیریا فاس × ۶ ہموزن ملا کر
استعمال کرنا بہت ہی مفید ہے ۔

۱۱ ۔ دماغی کام کرنے والوں کیلئے ( طلبا. کلرک ) ایسڈ فاس بہت ہی اکسیر ہے ۔

۱۲ ۔ ورم جگر و طحال میں نیٹرم سلف × ۶ فیرم فاس × ۶ نیٹرم میور × ۶ کالی فاس ۶
× ہموزن ملا کر دن میں تین چار مرتبہ استعمال کریں ۔

۱۳ ۔ اگر چنبل یا بڑا زخم پیدا ہو رہا ہو تو ہیپر سلفر ۲۰۰ ایک خوراک دو دن تک روزانہ دیں
اور بعد میں سلفر ۲۰۰ ایک خوراک روزانہ دیں زخم دو نبل جلد سوکھ جائیں گے ۔ یہ ہمارا
خاص تجربہ ہے ۔

۱۴ ۔ اگر فوطے میں ورم درد ہو یا پانی اتر جائے تو اس حالت میں میں نے اسپونجیا ۲۰۰ کو کبھی
فعل ہوتے نہیں دیکھا ۔

۱۵ ۔ پیشاب کی تکلیف میں بیلاڈونا ۳۰ بہت ہی اکسیر ہے ۔

۱۶ سیانے بچے کو اگر بستر پر پیشاب کرنیکی عادت نہیں چھوٹتی ہو تو بیلاڈونا ۲۰۰ بہت اکسیر ہے

۱۷ ۔ دیر ہضم غذا کے استعمال سے اگر درد شکم ہو یا دست قے آتا ہے تو نکس وامیکا × ۱
بہت مفید ہے ۔

۱۸ ۔ امراض چشم میں خصوصاً آنکھوں سے پانی گرنا، آنکھوں میں درد کا ہونا ۔ سرخی وغیرہ میں
یوفریزیا × ۶ بہت اکسیر ہے ۔

۱۹ ۔ بوڑھوں کی نامردی میں لائیکوپوڈیم وکونیم ۲۰۰ بہت مفید ہے ۔

## چند زریں اشارات

### " بے خوابی "

جماع کے بعد بے خوابی ایگریکس ۔

علامات یاد وطن کی بے خوابی میں ۔۔ کیپسیکم ۔

زیادتی خوشی کی ۔۔ کافیا ۔

اخراج خون کی -- چائنا
غم کی بے خوابی میں -- اگنیشیا - نیٹرم میور
کثرت استادگی کی -- سیپیا
اندھیرے کمرے کی -- سٹیرامونیم
ہسٹریکل -- مشک
بوڑھوں کی -- براٹا کارب
غصہ کی -- اسٹافی سیگریا -
مقعد کی خارش سے -- انا کارڈیم - ایلوز -
دماغی تکالیف کی -- کالی فاس - پیسی فلورا
بدہضمی کی -- نکس وامیکا
تمباکو نوشی کیوجہ سے -- نکس وامیکا

ڈاکٹر ایس ایم ظفر
ڈیرہ اسماعیل خان

(۱) رہس اریویٹا بچوں کے رات کو بستر میں پیشاب کرنے میں بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے -
(۲) رہس اریویٹا نے ذیابطیس میں جبکہ اندام نہانی کی خارش ساتھ ہو بہت ہی فائدہ دکھایا ہے ایسی صورت میں مدر ٹنکچر کے دس قطرہ پانی میں ملا کر دن میں تین مرتبہ دیئے جاتے ہیں

(۳) لکھتے لکھتے یا ٹائپ کرتے ہوئے انگلیاں اینٹھ جائیں تو میگنیشیا فاس ۶x استعمال کرائیں -
(۴) اگر ہیضہ میں ہچکی آنا شروع ہو جائے تو میگنیشیا فاس ۶x دیں -
(۵) اکثر امتحان کے کمرے میں جانے سے پہلے اور سفر کے وقت دست پر دست آنے لگیں تو جلسیمیم ۳۰ کا استعمال بہت مفید ہو گا -
(۶) نشتر ڈالنے کے بعد اگر مردنی چھا جائے اور جسم سرد ہو جائے تو کمیفر اور ٹنکچر کا استعمال کیجئے -
(۷) چھپاکی (پتی اچھلنے) میں اپیس ۳۰ کا استعمال بہت مفید ہے -
(۸) منہ دھونے کے وقت اگر ناک سے خون آنے لگے تو المونیم کارب ۳۰ بہت فائیدہ دے

گا۔

(۹) اگر عورتوں کو دودھ کم ہو تو رسی نس کمیونس کے استعمال سے بہت زیادہ دودھ ہونے لگے گا۔

(۱۰) عورتوں کی بڑھتی ہوئی خواہشات نفسانی کو پلاٹینا سے دبایا جا سکتا ہے۔

(۱۱) ولادت کے دو ہفتہ قبل سے سیمی سی نیوگا x ۱ کھلائیے آسانی سے بغیر دکھ کے بچہ پیدا ہوگا۔

(۱۲) اور اگر ولادت کیوقت غشی کا دورہ ہو تو نکس وامیکا کا استعمال بہت ہی مفید ہوگا۔

(۱۳) ولادت کے بعد زچہ کو اگر پیشاب نہ آئے تو آرسنیکم البم کا استعمال بہت مفید ہے۔

(۱۴) چیچک کے ٹیکے کی جملہ شکایت کو سلفر اور تھوجا ٹھیک کرتا ہے۔

(۱۵) اگر بغل سے بدبودار پسینہ نکلے تو سیلیشیا کے مسلسل استعمال سے شکایت دور ہوگی۔

(۱۶) کثرت مجامعت کے بعد اگر نوجوانوں کو باہ میں کمزوری ہو جائے اور شرمندگی محسوس ہو تو کونیم استعمال کرنا چاہیئے۔

(۱۷) جوانی کے دن ختم ہوگئے ہوں مگر خواہشات میں کمی نہ ہوئی ہو تو لائیکوپوڈیم ۱۰۰۰ کے استعمال سے خزاں دیدہ باغ میں بہار زندگی عود کر آئے گی۔

(۱۸) بچوں کی کنپٹی میں پیپ دانہ نکلتے رہتا ہے تو یہ گریفائیٹس کے استعمال سے آپ مایوس نہ ہوگے۔

(۱۹) ڈھکار یا ہچکی کیساتھ سب کچھ کھایا پیا نکل پڑے تو فیرم فاس بہت فائیدہ دے گا۔

(۲۰) ولادت کے بعد اگر بخار کچھ رہے اور نفاس تعفن ہو اور کھل کر نہ آتا ہو تو سلفر ۲۰۰ کے استعمال سے نفاس اچھی طرح جاری ہو جائے گا۔

(۲۱) کالی فاس۔ میگنیشیا فاس۔ فیرم فاس۔ کالی میور سے جب ہچکی درست نہ ہو تو نکس وامیکا اور سلفر سے یقینی شفا ہوگی۔

(۲۲) مچھردانی اگر میسر نہ ہو تو تلسی کے پتے کو چارپائی پر رکھ لیں رات بھر مچھر سے محفوظ رہیں گے۔

(۲۳) منہ سے بدبو آنے کی شکایت ہوگئی ہو تو نائٹرک ایسڈ۔ فلورک ایسڈ۔ اور کالی فاس کا

استعمال بہت ہی مفید ہوگا۔

(۲۴) بحالت بخار لبوں پر دانے نمودار ہوجائیں اور ہونٹ پھٹ جائیں تو نیٹرم میور استعمال کرنا چاہیئے۔

(۲۵) وقت سے بے وقت کھانے کے بعد یا خواہش سے زیادہ کھالینے سے اگر پیٹ میں درد ہو تو نکسی وامیکا x ۱ سے فائیدہ اٹھائیے۔

(۲۶) کھانسی کالی کی سرتاج دوا ڈروسرا مانی گئی ہے۔ اگر آدھی رات کے بعد بچہ کھانستے کھانستے قے کر دے تو ڈروسرا ۳۰ کا استعمال کیجئے۔

(۲۷) نازک اندام لڑکیوں کو اگر چہرے پر کیل مہاسے نکلا کریں اور ایام کی بھی شکایت ہو تو پلسٹیلا چہرے کو نکھار دے گا۔

(۲۸) ضعیف انساں کو اگر بار بار پیشاب کی حاجت محسوس ہو تو کونیم کا استعمال کبھی رائیگاں نہ جائے گا۔

(۲۹) اگر کتا کاٹ کھائے اور اس کا زہر اپنے اثر کرنا شروع کردے تو اگیو امریکانہ مدر ٹنکچر کے مسلسل استعمال سے زہر کے اثر کو زائل کرسکتے ہیں۔

## "چند ذہنی عوارض کا ہومیوپیتھک سے علاج"

(۱) بے چینی۔ اضطراب۔ ایکونائٹ۔ آرسنکیم کیمفر

(۲) مایوسی۔ صدمہ لیکن صبر۔ اگنیشیا۔ آرم میٹلیکم

(۳) جنوں۔ سرشوریدہ۔ خاموشی اور محو خیالی۔ گانا بجانا۔ مذہبی رجحانات۔ صوم و صلوۃ تسبیح وظیفہ شب بیداری۔ بیلاڈونا۔ ہائیوسائمس۔ سٹرمونیم اور ورٹیرم البم۔

(۴) پختہ خیالی کہ میں بڑا ہوں میں خوبصورت ہوں میں خاکسار ہوں کینہ لیس انڈیکا۔ لیڈم خام خیالی۔ سانپ نظر آنا۔ یگانے بیگانے محسوس ہوں۔ لیکے سس۔ لیک کینم۔ کلکیریا کارب تھوجا نیٹرم میور۔

(۶) ستم رسیدہ۔ ناداری عشق۔ جور و ظلم کا شکار بے وفائی کی مار۔ سٹافی سگیریا۔ فاسفورک ایسڈ۔

(۷) زید محبت کرلے اور بکر دور بھاگے بلکہ الٹا نفرت کرلے سیپیا۔
(۸) مجبوریاں اور لاچاریاں نہ پائے رفتن نہ جائے ماندن آر جنٹم نائٹریکم۔

از قلم ڈاکٹر سید جیب احمد زیدی ہومیو پیتھ

## مجربات

(۱) خود کو لادینی سمجھے ----- اناکارڈیم
(۲) خود کو ایسا سمجھے کہ میں قبر میں ہوں ----- سٹرامونیم
(۳) خود کو ایسا خیال کرلے کہ میں کانچ کا بنا ہوا ہوں ----- تھوجا
(۴) دوران سر اور قولنج یکے بعد دیگرے ----- وریٹرم البم
(۵) وجع المفاصل اور خرابی معدہ یکے بعد دیگرے ----- کالی بائیکرومیکم
(۶) حسدی۔ کینہ ور ----- کیوپرم
(۷) غصہ ور جواب ہر وقت غصہ سے دے ----- کیمومیلا
(۸) دودھ پینے سے دست آئیں ----- نیٹرم کارب
(۹) شہد کھانے سے تکالیف میں زیادتی ----- نیٹرم کارب
(۱۰) خسرہ کے بعد تکالیف پیدا ہوں ----- پلسٹیلا
(۱۱) چاندنی رات میں تکالیف زور پکڑیں ----- انیٹم کروڈم
(۱۲) ٹانگوں کو قینچی نما کرنے سے آرام ----- سیپیا
(۱۳) پیاز کھانے سے تکلیف ----- تھوجا
(۱۴) انڈے ابلنے کی خوشبو ناقابل برداشت ----- کالچیکم
(۱۵) زیادہ خوشی سے تکلیف کھڑی ہو جائے ----- کافیا
(۱۶) خسرہ کے بعد کھانسی اور نیند کا نہ آنا ----- کافیا
(۱۷) لہسن کی بو سے تکالیف میں زیادتی ----- سباڈیلا
(۱۸) پھلوں سے نفرت ----- برائتا کارب

(۱۹) دوسروں کی موجودگی میں پاخانہ نہ اترے --- امبرا گریسا

(۲۰) پیٹ میں زندہ جانور کا احساس --- تھوجا

(۲۱) بچہ تمام دن روئے اور رات کو سوئے --- لائیکوپوڈیم

(۲۲) بچہ تمام رات روئے اور دن کو آرام سے رہے --- جلاپا

(۲۳) بالائی جسم سوکھا ہوا اور نچلا جسم پھولا ہوا --- لائیکوپوڈیم

(۲۴) حیض چلنے پر بہے ----- لیلیم ٹگ

(۲۵) بری خبر سننے پر اسہال آئیں --- جلیسی میم

(۲۶) دل کی تکالیف اور بواسیر یکے بعد دیگرے ہوں --- کولن سونیا

(۲۷) متواتر جاگتے رہنے سے تکالیف پیدا ہوں --- نکس وامیکا۔ کوکولس

(۲۸) کھانستے وقت شانہ۔ گھٹنوں، ٹانگوں اور کانوں میں درد --- کیپسکم

(۲۹) پانی کی تھوڑی سی مقدار پینے سے مثانہ میں درد --- کینتھرس

(۳۰) مقعصد۔ معدہ یا دل سے قطرہ جب گرنیکا احساس --- کینے بس ٹیلائیوا۔

(۳۱) سخت سے سخت بیماری میں ڈاکٹر کے آنے پر اپنے کو تندرست بتائے --- آرنیکا

(۳۲) جتنا زیادہ کھانسے اتنی کھانسی زیادہ ہو --- اگنیشیا

(۳۳) بیر وغیرہ کھانے سے پیٹ میں درد --- رہیوم

(۳۴) ناک نتھنے پنکھے کی طرح چلیں --- لائیکوپوڈیم

(۳۵) مرغیوں کے پانی پینے کے برتن میں اگر ہیلونیاس کے دس پندرہ قطرے روزانہ ڈال دیئے جائیں تو مرغیاں انڈے بہت دینگی نیز بچے نکوالنے پر موٹے تازے پیدا ہونگے۔

(۳۶) فالج میں کمر کے پچھلے حصہ پر ہاتھ رکھنے سے درد زیادہ ہو اور کمر گرم معلوم ہو تو پکرک ایسڈ سے بہت جلد فائیدہ ہوگا۔

(۳۷) گائے اگر گھاس زیادہ کھا کر اپھارے میں مبتلا ہو جائیں تو کالچیکم سے فائیدہ ہوگا

(۳۸) حیض کے دوران دست آئیں تو امونیم میور سے کام لینا چاہیئے۔

(۳۹) کمر میں ٹھنڈک کا احساس خصوصاً گردن سے نیچے اور شانوں کے درمیان --- امونیم میور

(۴۰) شراب (بیر) پینے والوں کی بد ہضمی --- کالی بائیکرومکم

(۴۱) کھانا کھانے کے بعد طبیعت بھاری اور نیند کا غلبہ --- لائیکو پوڈیم نکس موسکاٹا پلمبم

(۴۲) قولنج اور سرسام یکے بعد دیگرے --- کروٹن ٹگ

(۴۳) کھانسی اور پھنسیاں جلدی یکے بعد دیگرے --- رہس ٹاکس

(۴۴) گرمی دانے اور پیچش یکے بعد دیگرے --- کالی بائیکرومکم

(۴۵) نزلہ اور وجع المفاصل یکے بعد دیگرے --- بنیزوئک ایسڈ

(۴۶) وجع المفاصل اور غلاف دل کی شکایت یکے بعد دیگرے --- ڈلکامارا ۔ فلورک ایسڈ

(۴۷) مریض بغیر غصہ کے گالیاں دیتا ہے --- نیرم میور

(۴۸) دوسروں کی موجودگی میں پیشاب نہیں کر سکتا --- ایلومینا

(۴۹) سوئے چبھونے کا درد دو ایک سیکنڈ کے بعد محسوس ہو --- ایلومینا

(۵۰) بارش ہونے پر ناک بند ہو جائے --- ڈلکامارا

(۵۱) لیکوریا اتنا زیادہ بہے کہ ایڑیوں تک بہے آئے --- ایلومینا

(۵۲) ناک صاف کرنے پر سر میں درد ہو --- ایمرا گریسیا

(۵۳) ہر قسم کا صدمہ ڈر خوف بری خبر اچانک شور معدہ میں محسوس ہو --- کالی کارب

(۵۴) موسیقی رلائے ۔ کھانسی پیدا کرے غرضیکہ تمام علامات میں اشتداد پیدا کردے --- امبر اگریسیا

(۵۵) کھڑے ہو کر آسانی سے پیشاب کر سکے --- کونیم

(۵۶) ناک صاف کرنے سے غیر ارادی طور پر پیشاب خطا ہو جائے --- کاسٹیکم

(۵۷) مریض جلق لگانے کیلئے تنہائی تلاش کرے --- بیوفو اسٹیلاگو

(۵۸) بیچ دیئے جانے کا خطرہ --- ہائیوسائمس

(۵۹) اپنے ہی گھر کا راستہ بھول جائے --- گلونائن ۔ نکس موسی ۔ پٹرولیم

(۶۰) دیوانگی میں صرف کوڑا کرکٹ اور فضلہ بھی کھائے --- میلی لوٹس

(۶۱) اپنا ہی نام بھول جائے --- سلفر ، میڈورینم

(۶۲) سودا بازار سے خریدے اور اسے مکان پر چھوڑ کر چلا آئے --- لیک کنیم

(۶۳) ہر ملنے والے کا منہ چوم لے --- کروکس - ویٹرم الب

(۶۴) مریض روتا ہے مگر یہ نہیں جانتا کیوں روتا ہے --- رہسٹاکس

(۶۵) چھوٹی چھوٹی باتوں پر قہقہے لگائے --- کینے بس انڈیکا

(۶۶) علامات بیان کرنے سے مرض میں زیادتی ہو جائے --- کلکیریا کارب پلساٹیلا

(۶۷) مریضہ یہ محسوس کرے کہ کوئی اسکے ساتھ چل رہا ہے شیلشیا - پٹرولیم - کلکیریا کارب

(۶۸) نیند میں اپنے راز کہہ ڈالے آرسینک - ایمونیا کارب

(۶۹) چیزیں اپنی جسامت سے چھوٹی معلوم ہوں پلاٹینا

(۷۰) جسم و جاں الگ الگ معلوم ہوں --- تھوجا

(۷۱) مریض کا شکریہ ادا کیا جائے تو رونے لگے --- لائیکو پوڈیم

(۷۲) لو لگنے سے اگر درد سر ہو جائے تو گلونائن سے ٹھیک کریں اور اثرات مابعد کو نیٹرم کارب سے

(۷۳) اسہال رک جانے سے اگر درد سر ہو تو پاڈوفائلم دیں

(۷۴) جب دیزینہ بائی کے درد اور اسہال یکے بعد دیگرے تکلیف دے رہے ہوں تو سمی سی فیوگا دوا ہوگی

(۷۵) آنکھوں کے پپوٹوں پر مہاسے اکثر سٹیفی سیگریا کے نشان ہیں

(۷۶) اندام نہانی سے سیلان خون کے لئے ملی فولیم فاسفورس - نائٹرک ایسڈ - سیکیل کار - اور سباٹنا بڑی دوائیں ہیں -

(۷۷) بائی کے درد بغیر سوجن کے عموماً آئیوڈم سے ٹھیک ہوتے ہیں

(۷۸) قبض کے لئے دیکھئے نکس وامیکا رات کیوقت سلفر صبح کے وقت - سمندر کے کنارے نیٹرم میور - سلفر کی حالت میں پلاٹینا پردیس میں لائیکو پوڈیم - حمل کی حالت میں کالن سونیا وضع حمل کے بعد پلاٹینا - سدے جمع ہونیکی حالت میں الیومن

(۷۹) ٹائیفائیڈ کے بعد اگر آپ کے مریض کے بال گرنے لگیں تو دوا فلورک ایسڈ ہوگی

(۸۰) بچوں کے پسلی چلنے کی حالت جب کہ سینہ بلغم سے بھرا ہوا ہو انٹیم ٹارٹ کی ایک خوراک معجزہ دکھاتی ہے ڈاکٹر لپے لکھتے ہیں اینٹم ٹارٹ کی بہترین طاقت ایک ہزار ہے

